**مد ۱۱۳** جبکہ مدعی اپنے دعوے مین تعمیر الفاظ ڈگری بتصریح دعوی واصلات کا مابعد تاریخ رجوع دعوی کرے تو اگرچہ ڈگری مین بے احتیاطی سے صرف یہ الفاظ لکھے جائین کہ دو ڈگری کل دعوے کی صادر ہو" تاہم وہ ڈگری واصلات متعددیہ جاری ہوگی (۲ W.N ۳) جس حالت مین یہ الفاظ کسی ڈگری کی بموجب دفعہ ۱۹۷ ضابطہ دیوانی (نمبر ۱۴ سنہ ۱۸۸۲ء) پورا اوسی طور سے ڈگری مین لکھو گئے ہون جیسا کہ بموجب دفعہ ۱۹۶ کے لکھے جا سکتے تھے اور بحوالہ عرضی دعوی الفاظ صریح کا لکھنا ڈگری مین فرو گذاشت ہو تو عدالت خود اسکی پابند ہے کہ ڈگری کو یہ خیال کرے کہ اوسمین واصلات کا دعوی بھی درج تہا (ٹھونڈن سنگھ بنام پرگنی نراین سنگھ ویکلی رپورٹر جلد ۲۰ صفحہ ۴۵) ایک ڈگری واصلات مین جسمین سود دلایا گیا تہا یہ بحث تھی کہ آیا سود تاریخ ڈگری سے شمار ہوگا یا اوس تاریخ سے کہ جبکہ وہ تعداد واصلات کی منقح ہوی عدالت ہائیکورٹ نے تجویز کیا کہ ڈگری کا مفہوم یہہ قرار دیا جائیگا کہ سود اوس تاریخ سے شمار ہوگا جس تاریخ کو کہ عدالت نے تعداد واصلات کی منقح کی نہ کہ اوس تاریخ سے جس تاریخ کو ایمن ریورٹ کی (مقدمہ درگا سندری دیبی بنام شیشر چی دیبی ویکلی رپورٹر جلد ۱۰ صفحہ ۳۹۱) ایک مقدمہ مین دعوی قبضہ نیز واصلات کا کیا گیا زید اہلی عاعلیہ جانب مقدمہ کا تہا عمر کی ورثت حولہ برادر اوسوقت مین جبکہ مقدمہ قریب فیصلہ کے تہا اوسکا نام بجائے زید کے ڈگری مین

درج کیا گیا - تجویز ہوا کہ الفاظ ڈگری کی مفہوم مین عمر اوسی طرح ذمہ دار زر واصلات اور
اوسکے خرچہ کا ہی جیسا کہ زید تہا (مقدمہ ایسکا داس بنام جے دیجی پرشاد ویکلی رپورٹ جلد ۱۳ صفحہ ۱۸)
دعوی زر واصلات بابتہ اوس زمانہ کے جو تین سال قبل داخل ہونے عرضی دعوے کے
ماقبل ہوا از روے اکٹ ۱۵ سنہ ۱۸۵۹ع ضمیمہ ۲ مد ۱۰۹ ممنوع ہی ایک مالک شکمی نے جسکو ایسے
مہتمم حقیقت اعلی نے جو حسب اکٹ دادرسی تعلقداران اودھ مصدرہ سنہ ۱۸۷۰ع مقرر ہوا تہا بیدخل کیا تہا
بموجب ایک ڈگری کے قبضہ دوبارہ حاصل کیا اور بعد ازان نالش بابتہ زر واصلات کی دائر کی
تجویز ہوئی کہ اوس شخص پر جسنے بعد اسکے کہ تعلقہ اہتمام اکٹ مندرجہ صدر سے چہوڑ گیا قبضہ
پایا - اور جسی اوسکو خود زر واصلات وصول نہین ہوا اون رقوم کا مواخذہ نہین ہو سکتا ہی جو اوسکے
بطریق زر واصلات وصول ہو سکتی ہین لیکن بوجہ اسکے کہ مہتمم نے ارادۃً قصور کیا وصول نہین ہوئین
(جیسا کہ بیان کیا گیا ہی) کیونکہ کوئی امر ثبوت اسکے نہین ہے کہ تعلقدار مذکور پر اوس سے زیادہ کا
مواخذہ ہو سکتا ہی کہ جو اوسکو فی الواقع وصول ہوا ہے کیونکہ ایسا ہی قاعدہ قانونی نہین ہے جس سے عدالت
اس بات پر مجبور ہو کہ زر واصلات پر سود دلائے لہذا ایک ایسا معاملہ ہے جو عدالت کی اختیار تمیزی مین ہے کہ
بعد غور نسبت واقعات کے سود دلائی یا نہ دلائے (مقدمہ کشتانند مسٹی بنام پرتاب نرائن سنگہ مع علیہ ندین
لا رپورٹ کلکتہ جلد ۱۰ صفحہ ۸۵)

تمت



# اشتہار

سنہ ۹۵ع مین ایک کتاب بنام مزد (قانون شرع) میرے ولی نعم جناب
مولوی سید حیدر مہدی صاحب بہادر منصف نے جمع وتالیف فرماکر طبع
کو بغرض طبع سپرد فرمائی - اور اس نیازمند کو حق تالیف عطا فرماکر اوسکے
فروخت کرنے کی اجازت دی - اور مین نے اوسکے اشتہارات شایع کیے -
مگر بوجہ میرے قصر امکان کے اسوقت تک پورا تکملہ اوسکا نہواتہا -
اب الحمد للہ وہ کتاب مکمل ہوکر چہپ گئی اور میرے پاس ذخیرہ اوسکا
جمع ہوگیا ہی - لہذا مکرر اشتہار دیا جاتا ہی کہ جن بزرگونکو خریداری اوسکی
منظور ہو بذریعہ کارڈ نیازمند کو مطلع فرمائین - فوراً کتاب بذریعہ
ویلیو پی ایبل پارسل روانہ کیجائیگی - یہہ کتاب اصول شرع فریقین
وقوانین وصدہا نظائر کے حوالے سے منتخب کرکے بڑی مشقت
وفکر سے چہہ سال مین جمع کی گئی ہی - اور بنظر فائدہ عام علاوہ
محصول ڈاک کے صرف ے قیمت قرار دیگئی ہی - امید ہے کہ
حضرات شائقین جلد طلب فرمائین گے - اور واضح رہے کہ یہ کتاب
ممالک مغربی وشمالی واودہ ونیز ہر ملک مین بکار آمد ہے
ملک اودہ کے اصول مختص المقامی جدا ظاہر کیے گئے ہین -

(حق تالیف اس کتاب کا محفوظ ہے)

المشتہر

مرزا محمد مہدی عفی عنہ از مقام مسافرخانہ ضلع سلطانپور اودہ